arshia

کیٹلاگ سازی کے موضوع پر اردو میں پہلی کتاب

# رہبرِ اردو کیٹلاگ سازی


مرتبین و مؤلفین

پروفیسر محمد صابر حسین

ڈاکٹر جمال احمد صدیقی

# رہبرِ اردو کیٹلاگ سازی

---

پروفیسر محمد صابر حسین

ڈاکٹر جمال احمد صدیقی

# رہبرِ اردو کیٹلاگ سازی

مؤلفین و مرتبین


**پروفیسر محمد صابر حسین**

سابق چیئرمین، شعبۂ لائبریری اینڈ انفارمیشن سائنس
علی گڑھ مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ



**ڈاکٹر جمال احمد صدیقی**

ڈپٹی لائبریرین یونیورسٹی لائبریری
صدر شعبۂ لائبریری اینڈ انفارمیشن سائنس
چودھری چرن سنگھ یونیورسٹی، میرٹھ




عرشیہ پبلی کیشنز دہلی ۹۵

نام کتاب : رہبرِ اُردو کٹیلاگ سازی

مؤلفین ومرتبین : پروفیسر محمد صابر حسین

ڈاکٹر جمال احمد صدیقی

مطبع : یونی ورسل پریس، دہلی

سرورق : اظہار احمد ندیم

ناشر : عرشیہ پبلی کیشنز، دہلی

Rahbare-Urdu Catalogue Saazi
*by* Prof. Mohd. Sabir Husain
Dr. Jamal Ahmad Siddiqui
2nd Edition: 2019
1st Edition: 2018 ₹300/-

ملنے کے پتے

- مکتبہ جامعہ لمیٹڈ، اُردو بازار، جامع مسجد، دہلی۔6
- کتب خانہ انجمن ترقی اردو، جامع مسجد، دہلی 011-23276526
- رائی بک ڈپو، 734، اولڈ کٹرہ، الہ آباد۔09889742811
- ایجوکیشنل بک ہاؤس، علی گڑھ
- بک امپوریم، اُردو بازار، سبزی باغ، پٹنہ۔4
- کتاب دار، ممبئی۔022-23411854
- ہدیٰ بک ڈسٹری بیوٹرس، حیدرآباد
- مرزا ورلڈ بک، اورنگ آباد۔
- عثمانیہ بک ڈپو، کولکاتہ
- قاسمی کتب خانہ، جموں توی، کشمیر

arshia publications
A-170, Ground Floor-3, Surya Apartment, Dilshad Colony, Delhi - 110095 (INDIA)
Mob: +91 9971775969, +919899706640 Email: arshiapublicationspvt@gmail.com

Composed at : Frontech Graphics Abdul Tawwab 93152 74728

## خراجِ عقیدت

والدین کے نام...

جن کی تربیت اور دعائیں

ہمیشہ شامل حال رہیں

# فہرست مضامین

# پیش لفظ

کتب خانہ یعنی لائبریری علم کا ایک خزانہ ہے جہاں مختلف مضامین پر مختلف زبانوں کی کتابیں ہوتی ہیں۔ اردو زبان کی کتابیں تقریباً ہر کتب خانے میں ایک اہم جز ہے۔ درجہ بندی کے ذریعے کتابیں ترتیب سے رکھی جاتی ہیں اور فہرست سازی یعنی کیٹلاگ کے ذریعے ضرورت مندوں کے علم میں لائی جاتی ہیں۔ اردو زبان کی کتابوں کے لیے اردو میں ہی کیٹلاگ مرتب کرنا ضروری ہے۔ اینگلو امریکن کیٹلاگ قاعدہ نمبر 2 کے ذریعے فہرست کتب کے اندراج مرتب کیے جاتے ہیں۔ لیکن اردو زبان میں مرتب کرنے میں انگریزی کے برابری الفاظ اور جملے کی اصطلاحات نہ ہونے کی وجہ سے بہت مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

مولانا آزاد لائبریری کے سابق اسسٹنٹ لائبریرین نے گذشتہ صدی کے وسط میں اردو زبان میں کیٹلاگ سازی پر ایک کتاب شائع کی تھی۔ اس کے بعد کیٹلاگ سازی مترجم ڈاکٹر ضیاء الدین انصاری نے 2003ء میں قومی کونسل برائے فروغ اردو سے شائع کرائی۔ کافی عرصے سے شعبۂ لائبریری اینڈ انفارمیشن سائنس اے ایم یو، علی گڑھ نے بھی بی لب ایس سی کی سطح پر اردو اور ہندی کی کیٹلاگ سازی کی تربیت دینے کو اپنے نصاب میں شامل کیا ہوا ہے۔

مجھے خوشی ہے کہ اب ایک کتاب ''رہبر اردو کیٹلاگ سازی'' سامنے آئی ہے جس کا بنیادی مقصد طلبا کی مدد اور رہنمائی کرنا ہے۔ یہ کتاب ان کتب خانوں کے لیے بھی مفید اور مددگار ثابت ہو

گی جہاں اردو زبان کا ذخیرہ موجود ہے۔ کتاب کے مؤلف اور مرتب صاحبان کا یہ کام قابل تحسین ہے کہ اس سے اردو کیٹلاگ سازی میں بہت مدد ملے گی اور یہ اردو کیٹلاگ سازی کی اصطلاحات کی تعمیر اور اس کا معیار قائم ہونے کی راہ میں ایک اہم قدم ہے۔

—ڈاکٹر نبی حسن

لائبریرین

آئی.آئی.ٹی.، دہلی



# دیباچہ

کتب خانہ یعنی لائبریری میں مختلف مضامین اور مختلف زبانوں کی کتابوں کو درجہ بندی کے ذریعے ترتیب سے رکھا جاتا ہے تاکہ وقت ضرورت ان کو آسانی سے حاصل کیا جا سکے اور فہرست سازی یعنی کیٹلاگ کے ذریعے ان کتابوں کو پڑھنے والے لوگوں کے علم میں لایا جا سکے۔
ہر زبان کی کتابوں کی الگ فہرست مرتب کی جاتی ہے۔ اردو کے میدان میں حاجی محمد زبیر صاحب سابق اسسٹنٹ لائبریرین، مولانا آزاد لائبریری، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ نے اردو کیٹلاگ سازی پر اپنی کتاب ''کیٹلاگ سازی: لائبریری کیٹلاگ کی تکنیک کا ایک جائزہ'' 1963 میں طبع کر کے قابل ستائش اور نمایاں کام کیا ہے۔ اس میں انہوں نے اردو کتابوں کے اندراج و نمونہ جو کہ اس زمانے کی کیٹلاگ کوڈ اے۔ ایل۔ اے رولز فار آتھر اینڈ ٹائٹل اینٹریز (1942) جو اس وقت استعمال میں تھی، کے مطابق مرتب کی ہیں۔ آج کل دنیا کے بیشتر ممالک اور ہندوستان کی لائبریریوں میں ''اینگلو امریکن کیٹلاگ رولز'' سیکنڈ ایڈیشن میں دیے گئے قاعدے رائج ہیں۔ خواہ کیٹلاگ کارڈ کی شکل میں ہو یا کمپیوٹرائیزڈ میں ہو یا مشین ریڈیبل کیٹلاگ (MARC) کی شکل میں ہو۔
ہندوستان کے کتب خانوں کے ماہرین اور دانشوروں نے ہندی زبان میں کتابیں لکھی ہیں لیکن سب ہی نے اپنی کتابوں میں مثالیں اور نمونہ انگریزی کتابوں کے دیے ہیں اردو میں بھی حاجی محمد زبیر صاحب کے بعد کوئی کتاب نہیں چھپی۔ اس وجہ سے ہندی اور اردو زبانوں میں اصطلاحات یعنی (Terminology) وجود میں نہیں آسکی۔ موجودہ کتاب میں انگریزی کے برابری الفاظ اردو کیٹلاگ سازی میں استعمال کی کوشش کی گئی ہے اور بطور نمونہ اردو میں اندراج و مثالیں پیش کی گئی ہیں۔
مؤلف کی 88-1987 میں شریمتی کلپنا داس گپتا سابق نیشنل لائبریرین، بھارتیہ نیشنل

لائبریری، کلکتہ سے ملاقات ہوئی۔ دوران گفتگو اردو کیٹلاگ سازی کا مسئلہ زیر غور رہا۔ اساتذہ، ساتھیوں سے شعبہ لائبریری سائنس میں صلاح ومشورہ کیا گیا۔ اردو ہی کی طرح ہندی زبان کی کتابوں کی کیٹلاگ سازی کا بھی وہی مسئلہ ہے۔ کیونکہ دونوں میں ہی اصطلاحات نہ ہونے کی وجہ سے مشکلات آتی ہیں۔ لہٰذا سوچا گیا کہ ہندی اور اردو کیٹلاگ سازی کی تربیت دینی چاہئے۔ ایک تجویز مرتب کی گئی کہ ہندی اور اردو کو نصاب میں شامل کیا جائے۔ عالمی شہرت یافتہ ماہر اور لائبریری سائنس کے دانشور جناب پروفیسر پی بی منگلا صاحب جن کا شعبۂ لائبریری سائنس سے ایک لمبے عرصے سے گہرا تعلق ہے اور وہ بورڈ آف اسٹڈیز کے ایکسپرٹ ممبر ایک عرصے سے چلے آرہے ہیں۔ ان کے سامنے مرتب کردہ تجویز رکھی گئی۔ کافی دیر ہر پہلو پر غور وخوض ہوا۔ پروفیسر منگلا صاحب نے خوشی کا اظہار کرتے ہوئے تجویز کی تعریف کی۔ یہ طے پایا کہ بی۔لب اینڈ انفارمیشن سائنس کی سطح پر کیٹلاگ کے پرچہ کے ایک جز کی حیثیت سے ہندی اور اردو کیٹلاگ سازی کی تربیت آئندہ سال یعنی 89-1988 سے شروع کی جائے۔ یہ تجویز نصاب میں شامل ہو گئی۔ جس کے مطابق طالب علم کو ہندی یا اردو کی کتاب کو کیٹلاگ کرنے کا اختیار ہوگا۔ یہ نصاب میں ابھی تک چلا آرہا ہے۔

اب سوچا گیا کہ ایک کتاب بھی مرتب کی جائے جو اردو میں اصطلاحات کی راہ میں ایک قدم ہوگا۔ اس کتاب میں اردو زبان کی کتابوں کی مثالیں اور نمونے دیے جارہے ہیں جو نہ صرف طلبا بلکہ ان یونیورسٹی، کالج، اسکول اور دیگر لائبریریوں کے لیے مفید اور کارآمد ثابت ہوگی جہاں اردو کے بیش قیمت ذخیرہ جات موجود ہیں۔ لہٰذا یہ ہدیہ پیش خدمت ہے۔

معزز دانشوروں اور ناظرین سے التماس ہے کہ ان کو جہاں بھی کتاب میں کمی نظر آئے مہربانی فرما کر مؤلف کی اس پر توجہ دلائیں اور تجویزوں سے نوازیں۔ ہم بہت بہت شکر گذار ہوں گے۔

— محمد صابر حسین، علی گڑھ

— جمال احمد صدیقی، میرٹھ

# کیٹلاگ کارڈ کا خاکہ

کیٹلاگ کارڈ کی چوڑائی پانچ اِنچ یا ساڑے بارہ سینٹی میٹر اور اونچائی تین اِنچ یا ساڑے سات سینٹی میٹر ہوتی ہے۔ کیٹلاگ کارڈ ٹرے میں فائل کرنے کے لیے سب سے نیچے بیچ سینٹر میں ایک سوراخ ہوتا ہے ڈیڑھ انچ کے فاصلے پر ایک کھڑی لائن ہوتی ہے جس کو فرسٹ انڈنیشن کہتے ہیں۔ اس کے برابر ہی دوسری کھڑی لائن ہوتی ہے جس کو سیکنڈ انڈنیشن کہتے ہیں۔ اوپر کی طرف ایک لیٹی لائن ہوتی ہے۔ اس کو لیڈنگ لائن یا مصنف لائن کہتے ہیں۔

کتاب کی اندراج کے لیے کچھ معلومات مثلاً مصنف کا نام، کتاب کا عنوان۔ ایڈیشن، جگہ اشاعت، ناشر کا نام اور سال اشاعت وغیرہ، صفحات، کتاب کا سائز وغیرہ جیسی معلومات درکار ہوتی ہیں جن کو سمجھنے کے لیے تین مندرجہ ذیل درجوں میں تحریر کیا گیا ہے۔

## GENERAL INFORMATION — 1۔ کتاب کی عام معلومات

- Author — مصنف
- Title/ Sub-title — عنوان/ماتحتی عنوان
- Author's statement — بیان مصنف
- Edition — طبع (ایڈیشن)
- Place of publication & Publisher — جگہ، اشاعت اور ناشر
- Year of publication — سال اشاعت

## PHYSICAL INFORMATION — 2۔ جسامتی معلومات

- Pages or volumes — صفحات کتاب یا تعداد جلد
- Illustrations — تصاویر وغیرہ

- کتاب کا سائز — Size of the book
- سلسلہ جات — Series
- ضروری نوٹ، کتاب کے بارے میں اگر ہوں — Note,if any

## 3۔ کتاب حاصل کرنے کی معلومات — LOCATION INFORMATION

- درجاتی نمبر — Class Number
- کتاب نمبر — Book Number
- ایکسیشن نمبر — Accession Number

## کیٹلاگ کارڈ کا خاکہ

درجاتی نمبر

| کتاب نمبر | مصنف | لیڈنگ لائن یا مصنف لائن |
|---|---|---|
| فرسٹ اِنڈینشن<br><br>ایکسیشن نمبر | سیکنڈ اِنڈینشن | عنوان: ماتحتی عنوان..........................................<br>ربیان مصنف..............................................<br>طبع...... — جگہ اشاعت: ناشر کا نام..............................<br>سال اشاعت.......<br>صفحات یا جلدیں۔: تصا—، سائز۔ — سلسلہ جات............)<br>نوٹ اگر ہوں<br>فہرست ثانوی اندراج 1..........2....................<br>3.................... |

3/انچ یا 7½ سینٹی میٹر

5/انچ یا 12½ سینٹی میٹر

| | | |
|---|---|---|
| 954<br>H-8 | صدیقی، محمد احمد | |
| 135712 | کراچی: مسلم | تاریخ ہندوستان: ایک مطالعہ / از محمد احمد صدیقی. — طبع دوم. —<br>ایجوکیشنل بک ڈپو، 1948ء<br>295 ص: تصا؛ 25 س م — (سلسلہ جات تاریخ ہندوپاکستان؛ 39).<br><br>1. ہندوستان تاریخ 2 عنوان ۔3 سلسلہ جات |

## توسیعی کارڈ

جب اندراج خاص (Main Entry) کارڈ پر مزید لکھنے کی جگہ ختم ہو جائے تو بقیہ کتاب کی معلومات لکھنے کے لیے ایک اور کارڈ بنایا جاتا ہے جس کو توسیعی کارڈ کہا جاتا ہے۔ اندراج خاص کی آخری لائن پر چھوٹے بریکٹ کے اندر سوراخ سے شروع ہو کر (بقیہ جاری ہے اگلے کارڈ پر) جو کہ (Contd. on Next Card) کا ترجمہ لکھا جاتا ہے۔ توسیعی کارڈ پر حسب معمول درجاتی نمبر اور کتاب نمبر لکھا جاتا ہے۔ مصنف لائن پر فرسٹ انڈینشن سے مصنف کا نام۔ دوسری اگلی لائن پر سیکنڈ انڈینشن پر کتاب کا نام اور سال اشاعت لکھا جاتا ہے۔ اس کے بعد چھوٹے بریکٹ کے اندر متعلقہ نمبر ( کارڈ 2) لکھا جائے گا۔ اس کے بعد 3 یا 4 لائن چھوڑ کر فرسٹ انڈینشن سے کتاب کی بقیہ معلومات دی جائیں گی جیسا کہ نمونہ اندراج میں دکھایا گیا ہے۔

## اندراج خاص

| X75.44<br>K7 | ورما، سبھاش چندر |
|---|---|
| | ہندوستان میں عوامی قرض کی گہرائی اور حدود: ایک بڑا مسئلہ / از سبھاش چندر ورما، یوگیش کمار ماتھر اور ہری رام گوڑ۔ طبع سوم۔ جودھ پور: بھارت پستک بھنڈار، 1977ء<br>312 ص : تصا؛ 22 س م۔ (سلسلہ جات<br>(بقیہ جاری ہے اگلے کارڈ پر) |

## توسیعی کارڈ

| X75.44<br>K7 | ورما، سبھاش چندر |
|---|---|
| 132145 | ہندوستان میں عوامی قرض کی گہرائی اور حدود۔ 1977ء (کارڈ 2)<br>ہندوستانی معاشیات اور عوامی قرض؛15).<br>1950ء میں کتاب ''ہندوستانی معاشیات پر عوامی قرض کا دباؤ'' کے عنوان سے شائع ہو چکی ہے۔<br>1۔معاشیاتی مسائل 2۔ ماتھر، یوگیش کمار 3۔ گوڑ، ہری رام 4۔عنوان 5۔سلسلہ جات۔ |

## اندراج حوالہ (Reference Entries)

اندراج حوالہ کی مندرجہ ذیل قسمیں ہیں

- اندراج حوالہ: دیکھئے — See reference entry
- •• اندراج حوالہ: اور بھی دیکھئے — See also Reference entry
- ••• تشریحی اندراج حوالہ — Explanatory Reference entry

### • اندراج حوالہ دیکھئے

اس اندراج کے ذریعے اس سرخی (heading) کی جانب رجوع ہونے کو کہا جاتا ہے جس سرخی میں مواد یا ذخیرہ دستیاب ہے۔ مثال نمونہ درج ذیل ہے:

• رگھوپت رائے

دیکھئے پریم چند

•• سریواستو، رگھوپت رائے

دیکھئے پریم چند

### •• اندراج حوالہ اور بھی دیکھئے

اس اندراج کی طرف رجوع ہونے کو کہا جاتا ہے جس سرخی میں پہلے سے ہی متعلقہ مواد یا ذخیرہ موجود ہے۔ اس سے اور مزید ذخیرہ یا مواد تک پہنچنے میں مدد ملتی ہے۔

☆ اندراج حوالہ "اور بھی دیکھئے"۔ مثالیں حسب ذیل ہیں۔

مثال۔ 1

اردو ادب۔ شاعر

اور بھی دیکھئے اردو ادب شعر و شاعری

اردو ادب۔ شعر و شاعری

اور بھی دیکھئے اردو ادب۔ شاعر

مثال۔2

رائٹ، ولارڈ پینٹنگن

اور بھی دیکھیے وان ڈائن، ایس۔ایس

---

وان ڈائن، ایس۔ایس

اور بھی دیکھیے رائٹ، ولارڈ ہنیٹگن

●●● تشریحی اندراج حوالہ (برائے مشترکہ فرضی نام والے مصنف)

اینگلو امریکن کیٹلاگ رول 2 ۔(A.A.C.R.-II) کے قاعدہ 1 26.2 D کے لحاظ سے مشترکہ فرضی نام مصنف **ایلری کوئن** کے لیے تشریحی اندراج حوالہ اس طرح بنائے جائیں گے جیسا کہ مندرجہ ذیل مثالی نمونوں میں واضح کیا گیا ہے۔

اس اندراج حوالہ میں مناسب الفاظ یا عبارت کے ذریعے وضاحت کی جاتی ہے

نمونہ اندراج حوالہ

ڈینے، فریڈرک

اس مصنف کی مینفر یڈلی کے اشتراک سے لکھی کتابوں کے لیے، دیکھیے

کوئین، ایلری

کوئین، ایلری جونیئر

روس، برنابائی

لی، مینفریڈ
اس مصنف کی فریڈرک ڈینے کے اشتراک سے لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے
کوئین، ایلری
کوئین، ایلری جونیئر
روس، برنابائی

کوئین، ایلری
مشترکہ فرضی نام فریڈرک ڈینے اور منفریڈ لی۔ ڈینے کے پہلے نام کے زیر تحت
لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے
ڈینے، فریڈرک

کوئین، ایلری جونیئر
مشترکہ فرضی نام فریڈرک ڈینے اور منفریڈ لی۔ ڈینے کے پہلے نام کے زیر تحت
لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے
ڈینے، فریڈرک

روس، برنابائی
مشترکہ فرضی نام فریڈرک ڈینے اور منفریڈ لی۔ ڈینے کے پہلے نام کے
زیر تحت لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے
ڈینے، فریڈرک

# مختلف فرضی ناموں سے یکساں پہچان والے مصنّفین

مثال اصل مصنف لورین پین کی ہے جس نے اپنی مختلف کتابوں میں پانچ فرضی نام الگ الگ استعمال کیے ہیں اور سب ہی فرضی ناموں سے یکساں طور سے پہچانا جاتا ہے۔

## تفصیل

لورین پین (اصل نام) ـــ

| | |
|---|---|
| اے۔اے اینڈ روز | (فرضی نام) |
| ول بینسٹن | 〃 |
| فرینک بوسورتھ | 〃 |
| ول بریڈفورڈ | 〃 |
| کونچو براڈلے | 〃 |

## اصل نام سے تشریحی اندراج حوالہ

پین، لورین

اس مصنف کی فرضی نام کی لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے

اینڈ روز، اے۔اے

بینٹن، ول

بوسورتھ، فرینک

بریڈفورڈ، ول

براڈلے، کونچو

اینڈ روز، ایے۔ ایے

اس مصنف کے اصل نام میں لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے

پین، لورین

دوسرے فرضی ناموں کے تحت لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے

بیٹن ول

بوسورتھ، فرینک

بریڈفورڈ، ول

براڈلے، کونچو

بیٹن، ول

اس مصنف کے اصل نام میں لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے

پین، لورین

دوسرے فرضی ناموں کے تحت لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے

اینڈ روز، اے۔ اے

بوسورتھ، فرینک

بریڈفورڈ، ول

براڈلے، کونچو

بوسورتھ، فرینک

اس مصنف کے اصل نام میں لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے

پین، لورین

دوسرے فرضی ناموں کے تحت لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے

اینڈ روز، اے۔ اے

بیٹن ول

بریڈ فورڈ، ول

براڈلے، کونچو

بریڈفورڈ، ول

اس مصنف کے اصل نام میں لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے

پین، لورین

دوسرے فرضی ناموں کے تحت لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے

اینڈ روز، اے۔ اے

بیٹن ول

بریڈفورڈ، ول

بوسورتھ، ول

براڈلے، کونچو

براڈلے، کونچو
اس مصنف کے اصل نام میں لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے
پین، لورین
دوسرے فرضی ناموں کے تحت لکھی کتابوں کے لیے، دیکھئے
اینڈ روز، اے۔اے
بینٹن ول
بوسورتھ، فرینک
بریڈفورڈ، ول

## ایک ہی نام سے مشہور مصنّفین

اندراج خاص اس نام کے تحت بنائی جائے گی جس سے مصنف **مشہور** ہو چکا ہے۔ اندراج ثانوی حسب معمول بنائی جائیں گی۔ اندراج حوالہ اصل نام سے اور ہر ایک فرضی نام سے مصنف کے مشہور نام دیکھنے کے لیے بنائی جائیں گی۔ ایسے مصنف کا نام بطور مثال درج ذیل ہیں اور نمونہ اندراج حوالہ بھی دیئے جا رہے ہیں۔

- چارلس ہوریس اسنو : اصل نام

| | |
|---|---|
| رنجرلی: | فرضی نام |
| چارلس بیلو: | // |
| گیری مارشل: | // |
| چیسٹر ول: | // |
| رس ہارڈی: | // |
| واڈلے اسمتھ: | // |

مصنف رینجر لی کے نام سے مشہور ہو چکا ہے

## نمونہ اندراج حوالہ

● اصل نام سے:　　اسنو، چارلس ہوریس

دیکھئے لی، رینجر

●● فرضی ناموں سے　　بیلو، چارلس

دیکھئے لی، رینجر

●● فرضی ناموں سے　　مارشل، گیری

دیکھئے لی، رینجر

وِل، چیسٹر

دیکھئے لی، رینجر

ہارڈی، رس

دیکھئے لی، رینجر

اسمتھ واڈلے

دیکھئے لی، رینجر



# شخصی مصنف

## (Personal Author)

**شخصی مصنف** وہ لوگ یا اشخاص ہیں جو کسی کتاب کی تصنیف کرتے ہیں اور کتاب کے مواد اور تحریر کے انفرادی طور سے ذمہ دار ہوتے ہیں۔ ان کو مندرجہ ذیل درجات میں رکھا جاسکتا ہے۔

1۔ صرف ایک مصنف (Single author)

2۔ ایک سے زیادہ مصنف (More than one author)

## ذاتی یا شخصی مصنف صرف ایک

اے۔ اے۔ سی۔ آر نمبر 2 کے قاعدہ نمبر 21.4A کے مطابق مصنف کے نام میں اندراج خاص (Main entry) بنائی جائے گی اور قاعدہ نمبر 22.1 کے مطابق نام کے اس حصہ کو سرخی (Heading) کے لیے چنا جائے گا جس سے وہ عام طور سے جانا پہچانا جاتا ہے۔ ناموں و سرخی کی کچھ مثالیں درج ذیل ہیں۔

- سوہن لال گپتا — کی سرخی — گپتا، سوہن لال
- جمال احمد صدیقی — کی سرخی — صدیقی، جمال احمد
- مائیکل کورین — کی سرخی — کورین، مائیکل
- رام گوپال — کی سرخی — رام گوپال
- احمد حسین — کی سرخی — احمد حسین
- بابورام — کی سرخی — بابورام
- رام بابو — کی سرخی — رام بابو
- رام بابو سکسینہ — کی سرخی — سکسینہ، رام بابو

## مصنف، مرتب، مؤلف، ناظر، وغیرہ

اگر کتاب کے سرورق (Title Page) پر مصنف، مرتب، مؤلف یا ناظر کا نام چھپا ہے تو اندراج خاص کے لیے مصنف کو چنا جائے گا اور مرتب یا ناظر (Compiler) کے نام کو اندراج میں واضح کیا جائے گا۔ مرتب، مؤلف یا ناظر کے زیر تحت اندراج ثانوی (Added entry) بنائی جائے گی۔ آگے صفحات میں اندراجوں کی مثالیں اور نمونہ دیے گئے ہیں۔

## ایک سے زائد شخصی مصنف

ایک سے زیادہ شخصی مصنف جب کسی کتاب کی مل کر تصنیف کرتے ہیں تو وہ مشترکہ تصنیفی کتاب کہلاتی ہے۔ یعنی (Joint or shared authorship) جو کہ AACR-II کے لحاظ سے دو درجوں میں بانٹی جا سکتی ہے جو کہ مندرجہ ذیل ہے۔

(1) ان میں سے کسی ایک مصنف کی خاص یا اہم ذمہ داری ظاہر کی گئی ہو۔

(Principal Responsiblity Indicated)

(2) کسی بھی مصنف کی ذمہ داری نہیں ظاہر کی گئی ہو۔

(Principal Responsiblity Not Indicated)

## خاص یا اہم ذمہ داری کا مظاہرہ کیا گیا ہو:

خاص ذمہ داری کا مظاہرہ دو طریقے سے کیا جاتا ہے:

کتاب کے سرورق پر الفاظ کے ذریعے

یا

خاص مصنف کا نام سرورق پر چھپائی کے ذریعہ

ایے۔ایے۔سی۔آر۔II کے قاعدہ نمبر 21.6B1 کے لحاظ سے خاص یا اہم مصنف کے نام میں اندراج خاص (Main entry) بنائی جائے گی اور جب دو یا تین مصنف کے نام ہیں تو ان دونوں کے نام میں بحیثیت معاون مصنف اندراج ثانوی (Added entry) بنائی جائے گی

لیکن چار یا زیادہ مصنف ہیں تو اندراج خاص میں عنوان یا ٹائٹل کے بعد (Area of Responsibility) میں تین (...) ڈاٹ کے بعد اسکوائر بریکٹ میں [اور دیگر] یعنی [et al] لکھا جائے گا۔ جس کا مطلب ہے کہ کتاب کے چار یا زیادہ مصنف ہیں۔

## جب کتاب کا خاص مصنف کا اظہار نہ ہو

ایسی حالت میں دو یا تین مصنف ہیں تو قاعدہ 21.6C1 کے مطابق اندراج خاص مصنف اول میں بنے گی اور باقی دوسرے مصنف کے زیر تحت اندراج ثانوی بنے گی۔

## چار یا زیادہ مصنف

جب چار یا زیادہ مصنف مل کر کتاب تصنیف کرتے ہیں تو اندراج خاص قاعدہ 21.6C2 کے مطابق کتاب کے عنوان (Title) میں پہلی لیٹی لائن پر (1st indention) شروع ہوگی سے اور لائین ختم ہونے پر دوسری اگلی لائن پر دو حروف کی جگہ چھوڑ کر (2 Space) کے بعد یعنی ( Third indention ) جو کہ خیالی ہوتا ہے شروعات ہوگی ۔ یہ تیسرا انڈینشن ہینگنگ انڈینشن (Hanging indention) کہلاتا ہے۔ اندراج خاص میں مصنف اول کے نام (Area of responsibility) میں لکھ کر تین ڈاٹ (...) لگا کر اسکوائر بریکٹ میں [اور دیگر] یعنی [et al] لکھا جاتا ہے اور مصنف اول کے نام کے زیر تحت اندراج ثانوی بنائی جاتی ہے۔

آنے والے صفحات میں ایسی اندراج کے نمونہ دے کر مثالیں دی گئی ہیں۔



# ادارتی ذمہ داری

## (Editorial Direction)

یہ وہ کتابیں جن میں تحریریں (Writings)، مضامین (essays) مجموعے (Collections)، اقتباسات (Extracts) کسی عنوان کے زیرِ تحت یا بغیر عنوان، لغت، مخزنِ علوم وغیرہ کی کوئی شخص اشاعت کرے تو اینگلو امریکن کیٹلاگ، رولز نمبر ۱۱ کے مطابق ایسی کتابوں کی اندراج خاص قاعدہ نمبر 21.7 برائے مجموعات و ادارتی ذمہ داری کے لیے دیے گئے قواعد نمبر 21. 7B اور 21.7C کے مطابق اندراج خاص کتاب کے عنوان میں بنائی جائے گی اور مرتب یا ناظر کے نام اندراج ثانوی بنائی جائے گی۔

یہاں یہ بتا دینا ضروری ہے کہ ایسی کتابوں کا اندراج خاص عنوان میں بنایا جائے گا جو کہ سب سے اوپر والی لائن پر فرسٹ انڈینشن پر شروع ہوگا اور لگاتار لکھا جائے گا۔ اگلی لائین یعنی دوسری کھڑی لائین سیکنڈ انڈینشن پر دو حروف کی جگہ (2 space) خالی چھوڑنے کے بعد جگہ اشاعت، ناشر کا نام اور سال طباعت کے بعد ختم ہوگی۔ صفحات، سائز وغیرہ اس کے بعد والی لائن پر دوسری کھڑی لائن پر سیکنڈ انڈینشن پر لکھے جائیں گے۔ اس قسم کے اندراج کو ''ہینگنگ انڈینشن'' کہتے ہیں۔

قاعدہ نمبر 21.7C بغیر مجموعی عنوان (Without Collective Title) والی کتابوں کے لیے ہے۔ جس کے مطابق کتاب کے سرورق پر اول چھپے ہوئے عنوان کی بنیاد پر اندراج خاص بنائی جائے گی۔ آگے صفحات پر مثالیں اور نمونے دیے گئے ہیں۔

## پاک الہامی کتابیں Sacred Scriptures

پاک الہامی کتابیں ان مذہبی کتابوں کی طرف اشارہ کرتی ہیں جو مختلف مذاہب سے تعلق رکھتی ہیں اور جن کا مصنف کوئی انسان نہیں ہوتا، ان کو آسمانی کتابیں کہا جاسکتا ہے۔ انجیل، وید، شریمد گیتا، قرآن پاک، گروگرنتھ صاحب، اپانی شد، جین آگاما گرنتھ، آویستا، تالمد، تری پٹاکا وغیرہ ایسی مذہبی کتابیں ہیں۔

اینگلو امریکن کیٹلاگ رولز (اے۔اے۔سی۔آر۔نمبرII) میں دیے گئے قاعدہ نمبر 21.37 اور 25.17 اور 25.18 کے لحاظ سے ایسی الہامی کتابوں کو عنوان (Title) یا عام فہم عنوان (Uniform Title) کے زیر تحت اندراج خاص بنائی جاتی ہیں۔

مختلف مذاہب کی کتابوں کے اندراج خاص مندرجہ قواعد نمبروں کے زیر تحت بنائی جاتی ہیں۔

| قاعدہ نمبر | اندراج خاص کی سرخی |
|---|---|
| 25.18A | انجیل |
| 25.18B | تالمد |
| 25.18FI | تری پٹاکا |
| 25.18G | وید |
| 25.18H | اپانی شد |
| 25.18J | جین اگاما |
| 25.18K | آویستا |
| 25.18M | قرآن |

اس کتاب میں آگے صفحات پر الہامی کتابوں کے اندراج خاص کے نمونے دیے گئے ہیں۔



# فرضی نام (Pseudonym)

کچھ مصنف اپنے اصل نام کو کسی نہ کسی وجہ سے اپنی لکھی کتابوں میں کوئی دوسرا نام اختیار کر لیتے ہیں جس کو فرضی نام کہا جاتا ہے۔ فرضی ناموں کی قسمیں مندرجہ ذیل ہیں۔

1۔ جب مصنف صرف ایک ہی فرضی نام کے تحت کتابیں لکھتا ہے Single Pseudonym

2۔ جب دو یا دو سے زیادہ مصنفین صرف ایک ہی فرضی نام میں کتابیں لکھتے ہے Shared/ Joint Pseudonym

3۔ جب مصنف ایک سے زیادہ فرضی ناموں سے کتابیں لکھتا ہے یعنی Shared/Joint Pseudonyms کچھ فرضی ناموں سے یکساں طور سے پہچانا جاتا ہے اور سب فرضی ناموں سے صرف ایک فرضی نام سے مشہور ہو جاتا ہے۔

مندرجہ بالا فرضی ناموں کے واسطے AACR-II میں الگ الگ قاعدے دیے گئے ہیں جس کا بیان و تفصیل حسب ذیل ہے۔

(1) صرف ایک فرضی نام استعمال کرنے والے مصنفین کے لیے 22.2C1 کے مطابق اندراج خاص کی سرخی (Main heading) فرضی نام میں اور اصلی نام سے اندراج حوالہ کے ذریعے فرضی نام دیکھنے کو بنایا جائے گا۔ اندراج حوالہ کی مثال درج ذیل ہے۔

| سریواستو، دھنپت رائے<br>دیکھئے پریم چند، 1881-1936 |
|---|

| دھنپت رائے<br>دیکھئے پریم چند، 1881-1936 |
|---|

(2) دو یا زیادہ مصنّفین ایک ہی فرضی نام یعنی Shared Pseudonym کے لیے اندراج خاص کی سرخی میں مشترکہ فرضی نام آئے گا۔ قاعدہ 21.6D کے مطابق اور تشریحی اندراجات حوالہ وضاحت سے بنے گی جس کی مثال حسب ذیل ہے:

نمبر1

| کوئین، ایلری<br>مشترکہ فرضی نام فریڈرک ڈینے اور الفریڈ لی کا ہے |
|---|

نمبر2

| ڈینے، فریڈرک<br>اس مصنف کی منفریڈ لی کے تعاون اشتراک سے لکھی کتابوں کے لیے، دیکھیے<br>کوئین، ایلری |
|---|

نمبر3

| لی، منفریڈ<br>اس مصنف کی فریڈرک ڈینے کے تعاون واشتراک سے لکھی کتابوں کے لیے، دیکھیے<br>کوئین، ایلری |
|---|

(3) 26D1 کے مطابق جب سب فرضی ناموں سے مصنف برابر یکساں طور سے پہچانا جائے اور ان سب کو اس کے اختیار کردہ فرضی ناموں سے کسی ایک نام سے مشہور نہ ہو تو اندراج خاص کی سرخی اس فرضی نام کے زیر تحت بنے گی جو متعلقہ کتاب پر چھپا ہے اور اصل نام اور دوسرے فرضی ناموں کے تحت اندراج حوالے بنائے جائیں گے۔

اور

جب مصنف ایک ہی فرضی نام سے بہ نسبت دوسرے فرضی ناموں سے مشہور ہو گیا تو یہی مشہور فرضی نام اندراج خاص کے لیے منتخب کیا جائے گا۔ اصلی نام سے فرضی ناموں کو دیکھنے کے لیے تشریحی اندراج حوالہ تجویز کردہ عبارت کے ساتھ اصلی نام کا تذکرہ کرتے ہوئے ہر ایک فرضی نام میں بنایا جائے گا۔

اور مثالیں اور نمونے آگے پیش کیے جا رہے ہیں۔

# غیر متعین یا گمنام مصنفوں کی کتابیں

## (Anonymous Works)

AACR-II میں غیر متعین یا گمنام مصنفوں کی فہرست سازی کے لیے قاعدہ نمبر 25.4C دیے گئے ہیں۔ بیان کیا گیا ہے کہ اگر اولین قدیمی زبان میں غیر متعین مصنف کی وہ کتابیں جو 1501 سے پہلے یونانی زبان میں طبع نہیں ہوئی ہیں اور نہ ہی رومن طرز تحریر میں ہے وان کا عنوان انگریزی زبان کی بنیاد پر استوار ہے اس کو یکساں عنوان (Uniform Title) کے مطابق اندراج خاص میں درج کیا جائے گا۔ یکساں عنوان میں درج کرنے کی مثال الف لیلیٰ (Arabain Nights) اور کتاب مردہ (Book of Dead) وغیرہ دی گئی ہے۔

الف لیلیٰ تقریباً تمام گمنام مصنفوں کی کتابوں میں بہت مشہور ہے اور یہ چھوٹی چھوٹی کہانیوں کا مجموعہ ہے۔ جس میں علی بابا چالیس چور، سند باد جہازی وغیرہ کی کہانیاں شامل ہیں۔

قاعدہ نمبر 25.6B سند باد جہازی، علی بابا وغیرہ کہانیاں جب کہ الگ الگ چھپی ہوں تو الف لیلیٰ سے تشریحی حوالہ (Explanatory Reference) جس کا نمونہ نیچے دیا گیا ہے بنایا جائے گا۔

### تشریحی حوالہ

| الف لیلیٰ<br>اس مجموعے کی الگ الگ چھپی ہوئی کہانیوں کے لیے دیکھئے<br>علی بابا چالیس چور<br>سند باد جہازی، وغیرہ |
|---|

الف لیلیٰ نا معلوم قدیمی مصنف کی کہانیوں کا مجموعہ ہے۔ اس کا اندراج خاص کا نمونہ پیش ہے۔

مثال سرورق

| | |
|---|---|
| نام کتاب | **ایک ہزار ایک راتیں** |
| مرتبہ: | رچرڈ سیمول |
| ترجمہ: | علی یاور مجیدی |
| ناشر | چاند پبلی کیشنز لمیٹڈ دہلی |
| سنہ اشاعت | 1931 |
| صفحات: | 401 —1 |
| سائز: | 22.25 سینٹی میٹر |

---

الف لیلیٰ

ایک ہزار ایک راتیں / مرتبہ: رچرڈ سیمول؛ مترجمہ: علی یاور مجیدی. —

دہلی: چاند پبلی کیشنز، 1931ء

401 ص؛ 23 س م

1۔ دلچسپ کہانیاں۔ مجموعہ۔ 2 سیمول، رچرڈ، مرتب

3۔ مجیدی، علی یاور، مترجم

# مجموعہ ا: Collection I

جب مختلف مصنفین (Contributors) کے مقالات و مضامین یا ان کے حصے اپنے الگ الگ نام سے کتاب میں شامل ہوں جس سے ہر مصنف کے مضمون تحریر کرنے والے کی ذمہ داری ظاہر ہو جاتی ہو تو ایسی اشاعت کو مجموعہ کہتے ہیں۔ اس طرح کی کتابیں مشترکہ عنوان (With Collective Title) کے ساتھ چھپتی ہیں۔ ان کو ڈاکٹر ایس. آر. رنگاناتھن نے (Ordinary Composite) کہا ہے۔ یعنی مرکب یا ملے جلے مضمون جس سے ہر مصنف (Countributor) کی مضمون نگاری ظاہر ہو جاتی ہے۔

AACR-II میں قاعدہ نمبر 21.7B کے مطابق اندراج خاص مشترکہ عنوان (Collective Title) میں بنائی جائے گی اور مندرجات میں عنوان یعنی (Contribution) اور اس کا مصنف تحریر کیا جائے گا۔ تجزیاتی اندراجات (Analytical Entries) مندرجات میں تحریر کردہ عنوان اور مصنف کے واسطے نہیں بنائی جائے گی۔ قاعدہ نمبر 13.5B کے تحت "In" لکھا جاتا ہے۔ اردو میں اس کی جگہ لفظ کے لیے استعمال کیا جائے گا۔



## مثال:

آج کا فنون لطیفہ

ایم انیس فاروقی

نور احمد نورانی

روشن ضمیر شمسی

مرتبہ: احمد حسیب صدیقی

چاند بک ڈپو لمیٹڈ، سکندر آباد

1975

---

کلاس نمبر N　　　بک نمبر: L5　　　باتصویر

صفحات: 1 سے 240　　　سائز: 22.5 سینٹی میٹر

**مندرجات:**

- رنگین تصویر کشی از ایم انیس فاروقی: صفحات 1 سے 51، کلاس نمبر NQ
- مجسم سازی از نور احمد نورانی صفحات 54 سے 95 کلاس نمبر ND
- فن مصوری از روشن ضمیر شمسی صفحات 98 سے 130 کلاس نمبر NM

| | |
|---|---|
| N<br>L5 | آج کا فنون لطیفہ / مرتبہ احمد حسیب صدیقی. — سکندر آباد: چاند بک ڈپو، 1975ء<br>240 ص: تصا؛ 23 س م<br>مندرجات: رنگین تصویر کشی / ایم انیس فاروقی — مجسمہ سازی / نور احمد نورانی — فن مصوری / روشن ضمیر شمسی<br>1۔ فنون لطیفہ 2۔ صدیقی، احمد حسیب، مرتب: 3 رنگین تصویر کشی / ایم انیس فاروقی۔<br>4 مجموعہ سازی / نور احمد نورانی 5 فن مصوری / روشن ضمیر شمسی<br>6 فاروقی، ایم۔ ایس / رنگین... 7 نورانی، نور احمد / مجسمہ سازی — 8. شمسی، روشن ضمیر / فن مصوری |

اس کتاب کی 2 اندراج ثانوی یعنی ایک موضوع کے واسطے اور دوسری مرتب کے نام سے بنے گی۔ اس کی چھ تجزیاتی اندراج یعنی تین حصوں (Contribution) کے واسطے اور تین حصوں کے مصنف کے نام میں بنائی جائے گی۔ ایک تجزیاتی اندراج حصہ کے لیے اور دوسری اندراج حصہ کی بنا کر مثال دی جا رہی ہے۔ اس ہی طرح بقیہ تجزیاتی اندراج بنانی ہوگی۔ AACR-II کے 13.53 کے مطابق لفظ "In" دینا ہے۔ اردو میں اس کی جگہ کے لیے استعمال کیا گیا ہے۔

تجزیاتی اندراج برائے عنوان

N
L5 رنگین تصویر کشی / ایم انیس فاروقی — ص 1-51
تصا؛ 23 س م.
کے لیے: آج کا فنون لطیفہ / مرتبہ احمد حسیب صدیقی۔
سکندر آباد: چاند بک ڈپو، 1975ء

تجزیاتی اندراج برائے مصنف

N
L5 فاروقی —، ایم انیس
رنگین تصویر کشی / ایم انیس فاروقی — ص 1-51
تصا؛ 23 س م.
کے لیے: آج کا فنون لطیفہ / مرتبہ احمد حسیب صدیقی۔
سکندر آباد: چاند بک ڈپو، 1975ء



## مجموعہ ۲: Collection II

**مجموعے** کی دوسری قسم وہ ہے جس کے تحت وہ کتابیں جن کا مشترکہ یا مجموعی عنوان (Without Collective Title) نہیں ہوتا۔ جب تین یا زائد خود مختار کتابیں ایک ہی جلد میں (Published together) شکل میں دستیاب ہوں یا لائبریری میں دو یا زائد خود مختار کتابوں کو ایک ہی جلد میں مجلد یعنی (Bound together) کر دیا گیا ہو ایسی کتابیں مجموعہ۔۲ کے زیر تحت آتی ہیں۔

AACR-II میں کیٹلاگ سازی کے لیے رول نمبر 21.7C دیا گیا ہے۔ پہلی کتاب (First named) کو اندراج خاص کے لیے منتخب کیا جاتا ہے اور باقی کتابوں کی معلومات اندراج میں دی جاتی ہے۔ متعلقہ مثالیں بطورِ نمونہ درجِ ذیل ہیں۔

| | |
|---|---|
| **یاد مہربان**<br>از خواجہ احمد فاروقی<br>**آب حیات**<br>از محمد حسین آزاد<br>**اردو ادب پر ایک نظر**<br>از زین العابدین<br>**چاند بکڈپو، دہلی**<br>1974ء | کلاس نمبر و بک نمبر (1) 891.4309<br>ف 4 ی<br>891.4309 (2)<br>آ 5 آ<br>891.4309 (3)<br>ن 12 ب<br>ایکسیشن نمبر: 213571<br>سائز: 16 سینٹی میٹر<br>کتاب صفحات: (1) 1-215<br>″ ″ (2) 217-250<br>″ ″ (3) 352-532<br>یہ کتابیں ایک جلد میں چھپی ہیں۔ |

نمونہ اندراج خاص ( ME) Published together

| 891.4309<br>ف4ی | فاروقی، خواجہ احمد | |
|---|---|---|
| 213571 | 16 س م | یاد مہربان/ از خواجہ احمد فاروقی، آب حیات/ از محمد حسین آزاد، اردو ادب پر ایک نظر/ از زین العابدین.... دہلی: چاند بک ڈپو، 1974ء 215 ,217-350 ,352 ,532 ص.؛<br>1۔ اردو ادب 2۔ عنوان 3۔ آزاد، محمد حسین، آب حیات...<br>4۔ زین العابدین، اردو ادب... |

نوٹ؛ ثانوی اندراج (AE) مندرجہ بالا کے لیے اردو ادب اور عنوان میں حسب معمول بنائی جائیں گی۔

| 891.4309<br>ف4ی | آزاد، محمد حسین- آب حیات<br>فاروقی، خواجہ احمد | |
|---|---|---|
| | | یاد مہربان/ از خواجہ احمد فاروقی، آب حیات/ از محمد حسین آزاد، اردو ادب پر ایک نظر/ از زین العابدین. — دہلی: چاند بک ڈپو، 1974ء ص. 217-350 |

1۔ نمونہ نام۔ عنوان ثانی اندراج برائے نمبر2 AE (Name-Title) for 2nd work

| 891.4309<br>ف4ی | | زین العابدین - اردو ادب پر ایک نظر<br>فاروقی، خواجہ احمد |
|---|---|---|
| | | یادمہربان/ از خواجہ احمد فاروقی، آب حیات/ از محمد حسین آزاد، اردو ادب پر ایک نظر/ از زین العابدین.... دہلی: چاند بک ڈپو، 1974ء ص.532-3520 |

نام عنوان ثانوی اندراج برائے نمبر 3

## مجلد کتابیں :•: Bound together

اکثر لائبریری میں دو یا زائد خود مختار کتابوں کو ایک جلد میں مجلد کر دیا جاتا ہے۔ اس کی اندراج خاص (Main entry) AACR-II کے قاعدہ نمبر 21.7C کے مطابق پہلی مجلد کتاب کی بنیاد پر بنائی جاتی ہے اور باقی کتاب/ کتابوں کے بارے میں اندراج خاص میں تحریر کر دیا جاتا ہے۔ باقی دوسری کتاب یا کتابوں کی اندراج خاص میں پہلی کتاب کا (First book) کا کلاس نمبر اور بک نمبر تحریر کیا جاتا ہے جیسا کہ آگے اندراج نمونہ میں دکھایا گیا ہے۔

| تاریخ ہندوستان<br>از ماجد علی<br>احسان بک ڈپو۔ دہلی<br>1960ء | کلاس نمبر: 954<br>بک نمبر: م12ت<br>صفحات: 1۔151<br>سائز: 18 سینٹی میٹر<br>ایکسیشن نمبر: 145916 |
|---|---|

| تاریخ پاکستان<br>از جعفر حسین زیدی<br>برہان بک ہاؤس، دہلی<br>1962ء | کلاس نمبر: 954<br>بک نمبر: ج15ت<br>ایکسیشن نمبر: 126121<br>صفحات: 1-135<br>سائز: 18 سینٹی میٹر |
|---|---|

نوٹ: مندرجہ بالا دونوں کتابوں کو لائبریری نے ایک جلد میں مجلد کر دیا ہے۔

| 954<br>م12ت | ماجد علی | |
|---|---|---|
| 145916 | تاریخ ہندوستان/ از ماجد علی. — دہلی: احسان بک ڈپو، 1960ء<br>151 ص. ؛18 س م<br>ساتھ مجلد: تاریخ پاکستان/ از جعفر حسین زیدی. —<br>دہلی: برہان بک ہاؤس، 1962ء<br>1۔ تاریخ ہندوستان | |

| | | |
|---|---|---|
| 954<br>م12ت | زیدی، جعفر حسین | |
| | | تاریخ پاکستان/ از جعفر حسین زیدی. — دہلی:<br>برہان بک ہاؤس، 1962ء<br>135 ص.؛ 18 س م<br>ساتھ مجلد: تاریخ ہندوستان/ از ماجد علی. — دہلی:<br>احسان بک ڈپو، 1960ء<br>1۔ تاریخ پاکستان |

نوٹ: پہلی اور دوسری کتاب کا اندراج ثانوی حسب معمول بنے گی۔ لیکن کیونکہ کتابوں کا مضمون اور عنوان ایک ہے۔ عنوان کا اندراج ثانوی نہیں بنایا جائے گا۔



# جماعتی مصنّفین

## (Corporate Author)

یہ وہ مصنّفین ہیں جو کسی ادارے، گورنمنٹ، کانفرنس، سیمینار، سمپوزیم کی کتابوں کی تصنیف اس کے عہدے داریا رکن کی حیثیت سے کرتے ہیں جس کے مواد کے لیے وہ ذاتی طور سے ذمہ دار نہیں ہوتے۔ مختلف کیٹلاگ کے کوڈوں کو دھیان میں رکھتے ہوئے جماعتی مصنف مندرجہ ذیل درجوں میں بانٹے جاسکتے ہیں۔

1. گورنمنٹ یا سرکار — مرکزی سطح پر — صوبائی سطح پر اور مقامی سطح پر — جیسے؛
   بھارت سرکار — اتر پردیش سرکار — نگر نگم؛ میونسپل بورڈ
   پنچایت سرکار،

2. کانفرنس؛ سیمینار؛ سمپوزیم وغیرہ — جیسے
   ٹیکنیکل انفارمیشن سینٹر انتظامیہ کانفرنس — جیسے
   بایولوجی آف وھیلی انٹرنیشنل کانفرنس؛
   بین الاقوامی جغرافیہ سیمینار (1956ء: علی گڑھ)

3. ادارے وغیرہ
   انڈین سائنس کانگریس؛

علی گڑھ مسلم یونیورسٹی؛

خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ؛

انڈین لائبریری ایسوسی ایشن؛

دہلی دوردرش؛

برٹش میوزیم؛

لائبریری آف کانگریس

گوکہ جماعتی مصنفوں کی متعدد قسمیں ہیں لیکن کچھ مخصوص قسموں کا بیان درج ذیل ہے۔

## حکمران Head of State

اس کے تحت ملک کے حکمراں یعنی بادشاہ، شہنشاہ، صدر مملکت وغیرہ آتے ہیں۔

AACR-2 کے قاعدہ24.20B میں اندراج خاص کی سرخی اس طرح ہوگی.....

ملک کا نام، عہدہ (مدت جس کے دوران عہدے پر قائم رہا): نام حکمراں۔

## مثالیں

- بھارت . مغل شہنشاہ (1556-1605): محمد جلال الدین اکبر)
- برطانیہ . شاہ (1910-1936: جارج پنجم)
- بھارت . صدر (1950-1962ء: راجندر پرساد)
- پاکستان . صدر (1960-1966ء: ایوب خان)
- برطانیہ . ملکہ (1952ء..............الزبیتھ دوم)
- اترپردیش . گورنر (.................................)

## سرکار سربراہ Head of Govt.

سرکار کے سربراہ کے لیے AACR-2 کے قاعدہ24.20C کے مطابق ملک کا نام، عہدہ

اندراج خاص کی سرخی ہوگی۔

## مثالیں

- بھارت. وزیر اعظم:
- بین الاقوامی. سیکریٹری جنرل
- علی گڑھ. مہاپور
- کانپور. مہاپور

اور دوسری مثالیں اندراج خاص کی سرخی کے لیے اس طرح ہیں۔

- بھارت. وزارت تعلیم
- بھارت. یونین پبلک سروس کمیشن
- بھارت. ہائی کمیشن (کینیڈا)
- بھارت. ہائی کمیشن (پاکستان)
- پاکستان. ہائی کمیشن (بھارت)
- بھارت. یونیورسٹی گرانٹس کمیشن
- بھارت. پلاننگ کمیشن
- بھارت. دستور
- بھارت. قوانین وآئین وغیرہ
- بھارت. لوک سبھا
- بھارت. راجیہ سبھا
- بھارت. وزارت ریلوے
- بھارت. سپریم کورٹ
- بھارت. مشاوراتی کمیٹی برائے کتب خانہ جات
- یونائیٹڈ نیشنز آرگنائزیشن

- ورلڈ یونیورسٹی سروس
- نارتھ اٹلانٹک ٹریٹی آرگنائزیشن
- یونیسکو
- اترپردیش. ودھان سبھا
- اترپردیش. ودھان پریشد
- اترپردیش. ہائی کورٹ



## سیمینار کانفرنس اجلاس سمپوزیم کانگریس

عالمی، ملکی و مقامی سطح میٹنگ، اجتماع، سیمینار، کانفرنس، سمپوزیم ہوتے رہتے ہیں۔ جن میں ماہرین مضامین دانشور مقررہ یا غیر مقررہ موضوع پر مقالات پیش کرتے ہیں۔ جن پر بحث و مباحثہ کے بعد کانفرنس کی کارروائی و سفارشات طے ہو جانے کے بعد کتابی شکل میں چھپ جاتی ہیں۔ مقالات کانفرنس سے قبل از وقت بھی چھپ جاتے ہیں۔

AACR-II کے قاعدہ 24.7 کے مطابق اندراج خاص کی سرخی میں مصنف والی لائین پر کانفرنس یا سیمینار کا نام سرکلر بریکٹ ( ) کے اندر بالترتیب کانفرنس کا نمبر اگر ہے تو دیا جائے گا پھر: سال منعقدہ: مقام جہاں کانفرنس منعقد ہوئی۔ مندرجہ ذیل نمونہ دیا جارہا ہے۔

- مثال: روٗداد و کاروائی سفارشات
  پانچویں عالمی قدرتی وسائل و عوامی حکمت عملی کانفرنس
  14-12 مئی 1948ء کو پونہ یونیورسٹی، پونہ
  میں منعقد ہوئی
  مرتبہ: پروفیسر محمد اسلم صدیقی
  مرکز بحری تحقیق و قدرتی وسائل: ممبئی: 1949ء

- اندراج خاص : عالمی قدرتی وسائل وعوامی حکمت عملی کانفرنس (5 ویں: 1948ء: پونہ)
  رُوداد اور سفارشات پانچویں عالمی قدرتی وسائل وعوامی حکمت عملی
  کانفرنس؛ 14۔12 مئی 1948ء پونہ یونیورسٹی، پونہ میں منعقد ہوئی:
  مرتبہ محمد اسلم صدیقی۔ ۔ ممبئی: مرکز بحری تحقیق وقدرتی وسائل، 1949ء
  320 ص.؛ 22 س م.

---

- آگے صفحات میں اندراجوں کے نمونے دیے۔گئے ہیں۔

## ادارہ جات (Institutions)

یہ جماعتی مصنّفین کی اہم قسم ہے۔اس کے تحت رپورٹ کیٹلاگ اور ایسی ہی قسم کی کتابیں جو کہ اداروں، کالجوں، یونیورسٹی، تحقیقی مراکز ایسوسی ایشن، سوسائٹی جماعتوں، میوزیم جن کے عہدیدار اور اہلکار ودیگر ملازمین مرتب کرتے ہیں مثلاً سائنس کانگریس کی فہرست مطبوعات؛ انڈین لائبریری ایسوسی ایشن کی فہرست، عہدیداران اور ممبران، مولانا آزاد لائبریری علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کی کتب، فارسی کا کیٹلاگ، دہلی دوردرشن کے پروگرام، نیشنل لائبریری، کولکاتا (کلکتہ) کا عربی کتابوں کا کیٹلاگ۔

اندراج خاص کی سرخی میں ادارہ کا نام/ایسوسی ایشن کا نام/یونیورسٹی کا نام/لائبریری کا نام آتا ہے۔ضرورت کے مطابق اس جگہ کا نام بھی جہاں ادارہ قائم ہے، دیا جاتا ہے۔مثال مندرجہ ذیل ہے۔

مثال : نیشنل لائبریری میں فارسی کی اہم چنندہ کتابوں کی فہرست
مرتبہ: احمد علی فاروقی
اسسٹنٹ لائبریرین
نیشنل لائبریری، کولکاتا

اندراج خاص: نیشنل لائبریری، کولکاتا

فارسی کی اہم چنندہ کتابوں کی فہرست — نیشنل لائبریری

کولکاتا: مرتبہ احمد علی فاروقی. — کولکاتا: نیشنل لائبریری، 1967ء

212 ص.؛ 18 س م

---

- آگے صفحات میں اندراجوں کی مثالیں دی گئی ہیں۔

## رسالہ جات یا سلسلہ وار مطبوعات
## (Serial Publications)

یہ وہ مطبوعات ہیں جن کی اشاعت، رسالہ جات یا جریدے کی شکل میں ہوتی ہے اور جو متعین وقت پر یعنی روزانہ، ماہانہ، سہ ماہی، ششماہی یا سالانہ وقفہ پر طبع ہوتے ہیں۔ متعین وقفہ پر چھپے ہوئے شمارے مکمل ہو جانے کے بعد رسالہ کی جلد بھی مکمل ہو جاتی ہے۔

AACR-II میں باب **12** میں تفصیلی کیٹلاگ سازی کے قاعدے دیے ہوئے ہیں۔ عام طور سے اندراج خاص میں رسالہ (Title) کے زیر تحت بنائی جاتی ہے۔ رسالہ سے وابستہ تفصیل جیسے جلد نمبر، متعلقہ سال، ناشر کا نام، جگہ اشاعت، پہلی جلد کا سال طبع رسالہ کا متعین وقفہ طباعت کتب خانے نے کون سی جلد اور سال سے رسالہ منگانا شروع کیا۔ رسالہ متعین وقفہ کی (Frequency) وغیرہ دی جاتی ہے۔

رسالہ جات یا سلسلہ وار مطبوعات سے وابستہ مشکلات و مسائل بھی منسلک ہیں جیسے رسالہ کے عنوان میں تبدیلی (Change of Title)، وقفہ اشاعت میں تبدیلی (Change in frequency)، ناشر کی تبدیلی (Change of Sponsoring body) مدغم یا انضمام ہو جانا (Merger)، رسالہ کا حصہ جات میں تقسیم ہو جانا (Split) رسالہ جات کا مدغم یعنی رسالوں کا آپس میں یک جا ہو کر مل جانا (Amalgamation) ایک رسالہ کا دوسرے میں مدغم ہو جانا

(Absorption) وغیرہ کے قاعدے باب **12** میں دیے ہوئے ہیں۔ ایسی مشکلات و مسائل کا اظہار اندراج خاص میں کیا جاتا ہے۔

## مثال نمونہ اندراج خاص

● سرورق ● Title Page

رسالہ باغبانی

جلد 5 شمارہ 2

جون 1934ء

انجمن ہندوستان باغبانی

اودے پور

---

- کلاس نمبر J1m44, G3
- رسالہ کا شمارہ اول اپریل 1930ء میں شائع ہوا
- ایک سال میں چار شمارے طبع ہوتے ہیں۔
- کتب خانہ میں جلد 12 موجود نہیں ہے
- رسالہ دسمبر 1960ء میں چھپنا بند ہو گیا
- کتب خانہ میں جلد 5 سے رسالہ منگانا شروع کیا
- سائز: 24.5 سینٹی میٹر اور باتصویر شمارے ہوتے ہیں

Rough Work

| جلد | سال |
|---|---|
| 1 | 1930 |
| 2 | 1931 |
| 3 | 32 |
| 4 | 33 |
| رسالہ منگانا شروع کیا (5) | 34 |
| 6 | 35 |
| 7 | 36 |
| 8 | 37 |
| 9 | 38 |
| 10 | 39 |
| 11 | 40 |
| رسالہ موجود نہیں (12) | 41 |
| 13 | 42 |
| 14 | 1943 |
| 15 | 1944 |
| 16 | 1945 |
| 17 | 1946 |
| 18 | 1947 |
| 19 | 1948 |
| 20 | 1949 |
| 21 | 1950 |
| 30 | 1959 |
| رسالہ کی طباعت بند | 1960 |

## اندراجِ خاص

| J1mA4,G3 | | رسالہ باغبانی.—ج۔1 (1930)ء.—ج.31 (1960).—<br>اودے پور: انجمن ہندوستان باغبانی، 1930۔1960ء<br>ج.5.—. 1960ء: تصا:؛ 25 س م<br>سہ ماہی<br>ج.12 (1941) کتب خانہ میں موجود نہیں۔<br>1. باغبانی— رسائل. 2. انجمن ہندوستان باغبانی |
|---|---|---|



## مثال 1:

# بہارِ اسلام

ایک جائزہ

ڈاکٹر محمد الیاس قادری

طبع دویم

خیری پبلی کیشنز، حیدر آباد

1984

---

- کلاس نمبر: 297.2
- بُک نمبر: M-4
- صفحات: 259-1
- سائز: 19½ سینٹی میٹر
- سلسلہ جات جدید اسلامی فکر و نظر نمبر 15
- ایکسیشن نمبر: 135461

| | |
|---|---|
| 297.2<br>M-4 | قادری، محمد الیاس |
| 135468 | بہارِ اسلام: ایک جائزہ/محمد الیاس قادری. — طبع دوم — حیدر آباد:<br>خیری پبلی کیشنز، 1984ء<br>259 ص.؛ 20 س م. — (سلسلہ جات جدید اسلامی فکر و نظر؛ 15)<br>1. اسلامیات 2. عنوان 3. سلسلہ جات |

| | |
|---|---|
| 297.2<br>M-4 | **اسلامیات**<br>قادری، محمد الیاس |
| | بہارِ اسلام: ایک جائزہ/محمد الیاس قادری. — طبع دوم — حیدر آباد:<br>خیری پبلی کیشنز، 1984ء<br>259 ص.؛ 20 س م. — (سلسلہ جات جدید اسلامی فکر و نظر؛ 15) |

| 297.2<br>M-4 | | بہارِ اسلام<br>قادری، محمد الیاس |
|---|---|---|
| | | بہارِ اسلام: ایک جائزہ/محمد الیاس قادری. — طبع دوم — حیدر آباد: خیری پبلی کیشنز، 1984ء<br>259 ص.؛ 20 س م. — (سلسلہ جات جدید اسلامی فکر ونظر؛15) |

| 297.2<br>M-4 | | سلسلہ جات جدید اسلامی فکر ونظر؛15<br>قادری، محمد الیاس |
|---|---|---|
| | | بہارِ اسلام: ایک جائزہ/محمد الیاس قادری. — طبع دوم — حیدر آباد: خیری پبلی کیشنز، 1984ء<br>259 ص.؛ 20 س م. — (سلسلہ جات جدید اسلامی فکر ونظر؛15) |

## مثال 2:

وِبھوتی بھوشن بندوپادھیائے

# آدرش ہندو ہوٹل

اُردو میں ترجمہ

از: اشرف علی عابدی

نیشنل بُک ٹرسٹ، نئی دہلی

1984

---

- کلاس نمبر: 0157,3M94
- بُک نمبر: M-4
- صفحات: 196-1
- سائز: 20½ سینٹی میٹر
- ایکسیشن نمبر: 151213

- وِبھوتی بھوشن بندوپادھیائے کی سالِ پیدائش 1894ء اور وفات 1950ء

| | |
|---|---|
| 0157,3M94<br>M-4 | بندوپادھیائے، وبھوتی بھوشن، 1894ء—1950ء |
| 135468 | آدرش ہندو ہوٹل/ وبھوتی بھوشن بندوپادھیائے؛ اردو میں ترجمہ از اشرف علی عابدی. — نئی دہلی: نیشنل بک ٹرسٹ، 1984<br>196 ص؛ 21 س م<br>1. اردوادب—ناول 2. عابدی، اشرف علی، مترجم<br>3. عنوان |

| | |
|---|---|
| 0157,3M94 | اُردوادب—ناول<br>بندوپادھیائے وِبھوتی بھوشن؛ 1894-1950ء |
| M-4 | آدرش ہندو ہوٹل/ وبھوتی بھوشن بندوپادھیائے؛ اردو میں ترجمہ از اشرف علی عابدی، نئی دہلی نیشنل بک ٹرسٹ، 1984<br>196 ص؛، 21 س م |

| | | |
|---|---|---|
| 0157,3M94<br>M-4 | | عابدی، اشرف علی، مترجم<br>بندوپادھیائے، وبھوتی بھوشن، 1894ء—1950ء |
| | | آدرش ہندو ہوٹل/ وبھوتی بھوشن بندوپادھیائے اردو میں ترجمہ<br>از: اشرف علی عابدی، نئی دہلی، نیشنل بک ٹرسٹ، 1984<br>196 ص؛، 21 س م |

| | | |
|---|---|---|
| 0157,3M94<br>M-4 | | آدرش ہندو ہوٹل<br>بندوپادھیائے، وبھوتی بھوشن، 1894ء—1950ء |
| | | آدرش ہندو ہوٹل/ وبھوتی بھوشن بندوپادھیائے اردو میں ترجمہ<br>از: اشرف علی عابدی، نئی دہلی، نیشنل بک ٹرسٹ، 1984<br>196 ص؛، 21 س م |

اندراج حوالہ: See also reference

| | بنرجی | |
|---|---|---|
| | | دیکھئے بندوپادھیائے، بھی |

| | بندوپادھیائے |
|---|---|
| | دیکھئے بنرجی، بھی |

## مثال 3:

# انسانی زندگی میں جمود ارتقاء

از سید محمد قطب الدین انصاری
عربی سے ترجمہ از ساجد الرحمٰن
(طبع سوئم)

مرکزی مکتبہ اسلامیہ۔ نئی دہلی

1981ء

---

- کلاس نمبر : 297
- بک نمبر: ل۔م۔ن
- صفحات: 1 سے 375
- سائز: 21.15 سینٹی میٹر
- سیریز: سلسلہ جات، مطالعہ اسلامیات نمبر 9
- نوٹ: قرآن شریف سے اقتباسات بھی درج ہیں
- ایکسیشن نمبر: 231451

| | |
|---|---|
| 297<br>ل م ن | انصاری، سید محمد قطب الدین |
| | انسانی زندگی میں جمود ارتقا/ از سید محمد قطب الدین انصاری،<br>عربی سے ترجمہ از ساجد الرحمٰن. — طبع سوم. — نئی دہلی: مرکزی مکتبہ اسلامیہ، 1981ء<br>375 ص.؛ 22 س م. — (سلسلہ جات، مطالعہ اسلامیات؛9)<br>نوٹ: قرآن شریف سے اقتباسات بھی درج ہیں۔ |
| 231451 | .1 انسان اور قرآن .2 ساجد الرحمٰن، مترجم .3 عنوان<br>.4 سلسلہ جات |

| | |
|---|---|
| 297<br>ل م ن | انسان اور قرآن<br>انصاری، سید محمد قطب الدین |
| | انسانی زندگی میں جمود ارتقا / از سید محمد قطب الدین انصاری،<br>عربی سے ترجمہ از ساجد الرحمٰن. — طبع سوم. — نئی دہلی: مرکزی مکتبہ اسلامیہ، 1981ء<br>375 ص. ؛ 22 س م. — (سلسلہ جات، مطالعہ اسلامیات؛9)<br>نوٹ: قرآن شریف سے اقتباسات بھی درج ہیں۔ |

| 297<br>ل م ن | | ساجد الرحمٰن، مترجم<br>انصاری، سید محمد قطب الدین |
|---|---|---|
| | | انسانی زندگی میں جمود ارتقا/ از سید محمد قطب الدین انصاری، عربی سے ترجمہ۔از ساجد الرحمٰن. — طبع سوم. — نئی دہلی: مرکزی مکتبہ اسلامیہ، 1981ء<br>375 ص.؛ 22 س م. — (سلسلہ جات، مطالعہ اسلامیات؛9)<br>نوٹ: قرآن شریف سے اقتباسات بھی درج ہیں۔ |

| 297<br>ل م ن | | انسانی زندگی میں جمود ارتقاء<br>انصاری، سید محمد قطب الدین |
|---|---|---|
| | | انسانی زندگی میں جمود ارتقا / از سید محمد قطب الدین انصاری، عربی سے ترجمہ۔از ساجد الرحمٰن. — طبع سوم. — نئی دہلی: مرکزی مکتبہ اسلامیہ، 1981ء<br>375 ص. ؛ 22 س م. — (سلسلہ جات، مطالعہ اسلامیات؛9)<br>نوٹ: قرآن شریف سے اقتباسات بھی درج ہیں۔ |

| | | |
|---|---|---|
| 297<br>ل م ن | <br>انصاری، | سلسلہ جات، مطالعۂ اسلامیات.؛9<br>سید محمد قطب الدین |
| | انسانی زندگی میں جمود ارتقا / از سید محمد قطب الدین انصاری، عربی<br>سے ترجمہ۔از ساجد الرحمٰن. — طبع سوم. — نئی دہلی: مرکزی مکتبہ اسلامیہ،<br>1981ء<br>375 ص.؛ 22 س م. — (سلسلہ جات، مطالعہ اسلامیات؛9)<br>نوٹ: قرآن شریف سے اقتباسات بھی درج ہیں۔ | |

## مثال 4:

# اسلام دورِ حاضر میں

مصنف: ویلفریڈ کنیٹ ویل اسمتھ

ترجمہ وترتیب از: مشیر الحق

مکتبہ جامعہ۔نئی دہلی

1984ء

---

- کلاس نمبر 297.04
- بک نمبر: ا۔ب۔ج
- صفحات: 1 سے 208 تک
- سائز: 21½ سینٹی میٹر
- نوٹ: جلد کے آخر میں کتابیات شامل ہیں۔
- ایکسیشن نمبر: 105910

| 297.04<br>ا۔ب۔ج | اسمتھ | ،ویلفر یڈکینٹ ویل |
| --- | --- | --- |
| 105910 | | اسلام دور حاضر میں/ از ویلفر یڈ کینٹ، ویل اسمتھ ،ترجمہ وترتیب از مشیر الحق. — نئی دہلی: مکتبہ جامعہ، 1984ء<br>208 ص. ؛ 22 س م<br>جلد کے آخر میں کتابیات دی گئی ہیں۔<br>1.اسلامیات.2.مشیر الحق، مترجم۔3۔عنوان |

| 297.04<br>ا۔ب۔ج | اسمتھ | اسلامیات<br>ویلفر یڈکینٹ ویل |
| --- | --- | --- |
| | | اسلام دور حاضر میں / از ویلفر یڈ کینٹ، ویل اسمتھ ،ترجمہ وترتیب از مشیر الحق. — نئی دہلی: مکتبہ جامعہ، 1984ء<br>208 ص ؛ 22 س م<br>جلد کے آخر میں کتابیات دی گئی ہیں۔ |

| 297.04<br>ا۔ب۔ج | | مشیر الحق، مترجم<br>اسمتھ، ویلفر یڈ کینٹ ویل |
|---|---|---|
| | | اسلام دور حاضر میں/ از ویلفر یڈ کینٹ، ویل اسمتھ، ترجمہ و ترتیب از مشیر الحق. — نئی دہلی: مکتبہ جامعہ، 1984ء<br>208 ص ؛ 22 س م<br>جلد کے آخر میں کتابیات دی گئی ہیں۔ |

| 297.04<br>ا۔ب۔ج | | اسلام دور حاضر میں<br>اسمتھ، ویلفر یڈ کینٹ ویل |
|---|---|---|
| | | اسلام دور حاضر میں/ از ویلفر یڈ کینٹ، ویل اسمتھ، ترجمہ و ترتیب از مشیر الحق. — نئی دہلی: مکتبہ جامعہ، 1984ء<br>208 ص ؛ 22 س م<br>جلد کے آخر میں کتابیات دی گئی ہیں۔ |

مثال 5:

# ہندوستانی منصوبہ بندی کا بحران

## دوران 1960ء میں معاشی حکمت عملی

از

ڈاکٹر محمد عارف انصاری

معاون: ڈاکٹر علی احمد

طبع سوم

ایجوکیشنل بک ہاؤس، نئی سڑک، دہلی

1965ء

---

- کلاس نمبر: X:75.44N7
- بک نمبر: K8
- سائز : 21½ سینٹی میٹر
- سلسلہ جات ہندوستانی معیشت نمبر 25
- ایکسیشن نمبر 153216
- صفحات : 1 سے 315 تک

X:75.44 N7
K8

انصاری، محمد عارف

ہندوستانی منصوبہ بندی کا بحران 1960ء کے دوران: معاشی حکمت عملی/ از محمد عارف انصاری، معاون علی احمد. — طبع سوم. — دہلی: ایجوکیشنل بک ہاؤس، 1965ء

315 ص.؛ 22 س م. — (سلسلہ جات ہندوستانی معیشت؛ ۲۵)

1. منصوبہ بندی بھارت 2. معاشی حکمت عملی 3. علی احمد، معاون 4. عنوان 5. سلسلہ جات

153216

---

X:75.44 N7
K8

منصوبہ بندی — بھارت

انصاری، محمد عارف

ہندوستانی منصوبہ بندی کا بحران 1960ء کے دوران: معاشی حکمت عملی/ از محمد عارف انصاری، معاون علی احمد. — طبع سوم. — دہلی: ایجوکیشنل بک ہاؤس، 1965ء

315 ص.؛ 22 س م. — (سلسلہ جات ہندوستانی معیشت؛ ۲۵)

| X:75.44 N7<br>K8 | | معاشی حکمت عملی<br>انصاری، محمد عارف |
|---|---|---|
| | | ہندوستانی منصوبہ بندی کا بحران 1960ء کے دوران: معاشی حکمت عملی/ از محمد عارف انصاری، معاون علی احمد. — طبع سوم. — دہلی: ایجوکیشنل بک ہاؤس، 1965ء<br>315 ص.؛ 22 س م. — (سلسلہ جات ہندوستانی معیشت؛ ۲۵) |

| X:75.44 N7<br>K8 | | علی احمد، معاون<br>انصاری، محمد عارف |
|---|---|---|
| | | ہندوستانی منصوبہ بندی کا بحران 1960ء کے دوران: معاشی حکمت عملی/ از محمد عارف انصاری، معاون علی احمد. — طبع سوم. — دہلی: ایجوکیشنل بک ہاؤس، 1965ء<br>315 ص.؛ 22 س م. — (سلسلہ جات ہندوستانی معیشت؛ ۲۵) |

| | | |
|---|---|---|
| X:75.44 N7<br>K8 | | ہندوستانی منصوبہ بندی کا بحران •••<br>انصاری، محمد عارف |
| | | ہندوستانی منصوبہ بندی کا بحران 1960ء کے دوران: معاشی حکمت عملی/ از محمد عارف انصاری، معاون علی احمد. — طبع سوم. — دہلی: ایجوکیشنل بک ہاؤس، 1965ء<br>315 ص.؛ 22 س م. — (سلسلہ جات ہندوستانی معیشت؛ ۲۵) |

| | | |
|---|---|---|
| X:75.44 N7<br>K8 | | سلسلہ جات ہندوستانی معیشت؛ ۲۵<br>انصاری، محمد عارف |
| | | ہندوستانی منصوبہ بندی کا بحران 1960ء کے دوران: معاشی حکمت عملی/ از محمد عارف انصاری، معاون علی احمد. — طبع سوم. — دہلی: ایجوکیشنل بک ہاؤس، 1965ء<br>315 ص.؛ 22 س م. — (سلسلہ جات ہندوستانی معیشت؛ ۲۵) |

مثال 6:

# مومن

## شخصیت اور فن

از

## ظہیر احمد صدیقی

طبع دوم

اردو اکادمی، نئی دہلی

1995ء

---

- کلاس نمبر: O168,1M00:9
- بک نمبر: N5
- صفحات: 1 سے 477
- اشاریہ: 471 سے 476 تک
- تحقیقی مقالہ (پی ایچ۔ڈی) یونیورسٹی آف دہلی، 1971ء
- پہلی بار: 1973ء میں شائع ہوئی
- ضمیمہ: 476 سے 477 صفحہ تک
- محمد مومن خاں مومن: 1851—1800ء

| O168,1M00:9 N5 | | صدیقی، ظہیر احمد |
| --- | --- | --- |
| | | مومن: شخصیت اور فن/ از ظہیر احمد صدیقی. — طبع دوم. —<br>نئی دہلی: اردو اکادمی، 1995ء<br>477 ص .؛ 23 س م<br>تحقیقی مقالہ (پی۔ایچ۔ڈی). — یونیورسٹی آف دہلی، 1971ء<br>اشاریہ: ص۔471۔475.<br>ضمیمہ: ص476۔477.<br>1. اردو ادب 2. مومن، محمد مومن خاں، 1851—1800ء |

| O168,1M00:9 N5 | | اردو ادب<br>صدیقی، ظہیر احمد |
| --- | --- | --- |
| | | مومن: شخصیت اور فن/ از ظہیر احمد صدیقی. — طبع دوم. —<br>نئی دہلی: اردو اکادمی، 1995ء<br>477 ص .؛ 23 س م<br>تحقیقی مقالہ (پی۔ایچ۔ڈی). — یونیورسٹی آف دہلی، 1971ء<br>اشاریہ: ص۔471۔475.<br>ضمیمہ: ص476۔477. |

